# سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم (کامل)

## ابن ہشام رح

### جلد اوّل

ادارۂ اسلامیات ۰ ۱۹۰- انارکلی لاہور

فون : ۷۲۴۳۹۹۱-۳۵۳۲۵۵

رحمتِ دو عالم نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سیرتِ طیبہ پر

معروف و مستند کتاب کا اردو ترجمہ

# سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم (کامل)

## ابنِ ہشام رحمۃ اللہ علیہ

جلدِ اوّل

تالیف


محمد بن اسحاق بن یسار — م ۱۵۱ھ

ابو محمد عبد الملک بن ہشام — م ۲۱۳ھ

اردو ترجمہ

سید یٰسین علی حسنی نظامی دہلوی

تہذیبِ جدید

سعود اشرف عثمانی



اِدارۂ اِسلامیات

پبلشرز، بک سیلرز، ایکسپورٹرز

نام کتاب ــــــــــ سیرت ابن ہشام جلد اوّل
طباعت سوم ــــــــــ مئی ۱۹۹۴ء
باہتمام ــــــــــ اشرف برادران سلمہم الرحمٰن
ناشر ــــــــــ ادارۂ اسلامیات - لاہور
تعداد ــــــــــ ایک ہزار
مطبع ــــــــــ
کتابت ــــــــــ مشتاق احمد جلالپوری
قیمت ــــــــــ

ادارۂ اسلامیات
پبلشرز، بک سیلرز، ایکسپورٹرز

★ ــــ دینا ناتھ مینشن، مال روڈ، لاہور
فون [illegible]

★ ــــ ۱۹۰، انارکلی، لاہور، پاکستان
فون [illegible]

★ ــــ موہن روڈ
چوک اردو بازار، کراچی فون [illegible]



ملنے کے پتے

ادارۂ اسلامیات - ۱۹۰ - انارکلی لاہور
دارالاشاعت - اردو بازار - کراچی
ادارۃ المعارف - جامعہ دارالعلوم کورنگی کراچی
مکتبہ دارالعلوم - کورنگی کراچی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فہرست مضامین

## (جلد اوّل)


| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| عرضِ ناشر | ۲۱ |
| **آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا شجرۂ نسب باب ۱** | ۲۲ |
| شجرۂ نسب | ۲۳ |
| حضرت اسماعیلؑ کا نسب | ۲۴ |
| ابن ہشام کا طریقۂ تصنیف | ۲۴ |
| حضرت اسماعیلؑ کی اولاد | ۲۴ |
| اہلِ مصر کے بارے میں آنحضرتؐ کے ارشادات | ۲۵ |
| عدنان کی اولاد | ۲۶ |
| عک بن عدنان | ۲۶ |
| لفظ غسان کی تشریح | ۲۶ |
| معد بن عدنان | ۲۷ |
| لخم بن عدی | ۲۸ |
| **باب ۲۔ عمرو بن عامر کا یمن سے نکلنا اور سدِ مآرب کا قصہ** | ۲۹ |
| یمن سے ہجرت | ۲۹ |
| ربیعہ بن نصر اور اس کا خواب | ۳۰ |
| سطیح اور شق کے شجرۂ نسب | ۳۱ |
| سطیح کی تعبیر | ۳۱ |
| شق کی تعبیر | ۳۲ |
| **باب ۳، ابی کرب تبان اسعد کی یمن پر حکومت** | ۳۳ |
| اہلِ یثرب پر تبع کا حملہ | ۳۳ |
| تبع کو علماء یہود کی نصیحت | ۳۴ |
| مکہ مکرمہ پر حملہ | ۳۵ |
| مکہ مکرمہ کی تعظیم | ۳۵ |
| تبع کے اشعار | ۳۶ |
| تبع کا مزید احوال | ۳۷ |
| شرک کا خاتمہ | ۳۸ |
| **باب ۴ ۔ تبان کا جانشین** | ۳۹ |
| حسان کا قتل | ۳۹ |
| عمرو کی پشیمانی اور ہلاکت | ۴۰ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| تقسیم اور اس کا انجام | ۴۰ |
| **باب۵ - نجران میں عیسائیت کی ابتدا اور اصحاب الاخدود** | ۴۱ |
| فیمیون عابد اور اس کے واقعات | ۴۲ |
| فیمیون کی غلامی | ۴۳ |
| عبداللہ بن ثامر کا واقعہ | ۴۴ |
| اسم اعظم کا علم | ۴۴ |
| دینِ عیسوی کی تبلیغ | ۴۵ |
| اصحاب الاخدود کا واقعہ | ۴۶ |
| ابن ثامر کا قتل | ۴۶ |
| **باب۶ - اہلِ حبشہ کی یمن پر حکومت** | ۴۷ |
| شاہِ روم کی امداد | ۴۷ |
| ذونواس کی شکست و ہلاکت | ۴۷ |
| اریاط کا قتل | ۴۷ |
| ابرہہ کی حکومت | ۴۸ |
| کلیسا کی بنیاد | ۴۸ |
| **باب۷ - بیت اللہ پر ابرہہ کی یورش** | ۵۰ |
| پیش قدمی | ۵۰ |
| ابرہہ کی اہلِ مکہ سے گفتگو | ۵۱ |
| عبدالمطلب اور ذونفر | ۵۱ |
| ابرہہ کی عبدالمطلب سے گفتگو | ۵۲ |
| اصحاب فیل کا انجام | ۵۳ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| **باب۸ - واقعہ اصحاب فیل سے متعلق اشعار** | ۵۴ |
| اشعار الزبعری | ۵۴ |
| اشعار قیس بن الاسلت | ۵۵ |
| اشعار ابو قیس | ۵۶ |
| اشعار طالب بن ابی طالب | ۵۶ |
| اشعار ابو صلت ثقفی | ۵۶ |
| **باب۹ - سیف بن ذی یزن** | ۵۷ |
| ابرہہ کے جانشین | ۵۷ |
| قیصر روم سے طلبِ امداد | ۵۷ |
| کسریٰ نوشیرواں سے طلبِ امداد | ۵۷ |
| کسریٰ کے دربار کی شان و شوکت | ۵۷ |
| وہرز اور سیف بن ذی یزن | ۵۸ |
| **باب۱۰ - یمن پر ایرانیوں کی حکومت** | ۶۰ |
| یمن کے ایرانی حاکم | ۶۰ |
| باذان کا قبول اسلام | ۶۱ |
| **باب۱۱ - عربوں میں بت پرستی** | ۶۲ |
| نزار بن معد کی اولاد | ۶۲ |
| مضر کی اولاد | ۶۲ |
| عمرو بن لحی کا قصہ | ۶۳ |
| عمرو بن لحی کا سفر شام | ۶۳ |
| عربوں میں پتھروں کی پرستش | ۶۳ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| عربوں کی گمراہی | ۶۴ |
| قوم نوح کے بُت | ۶۴ |
| **باب ۱۲ - عربوں کے بُت اور بُت خانے** | ۶۵ |
| سواع اور ود | ۶۵ |
| یغوث ویعوق | ۶۵ |
| نسر اور عمِ انس | ۶۵ |
| سعد نامی بُت | ۶۶ |
| قبیلۂ دوس کا بُت | ۶۶ |
| قریش کا بُت ہبل | ۶۶ |
| اساف اور نائلہ | ۶۶ |
| عربوں کا طریق بُت پرستی | ۶۷ |
| بُتوں کے گھر | ۶۷ |
| عزّا، لات ومنات | ۶۷ |
| ذوالخلصہ نامی بُت | ۶۸ |
| ارضا نامی بُت خانہ | ۶۸ |
| ذوالکعبات نامی بُت | ۶۹ |
| **باب ۱۳ - عربوں کی بعض رسومات** | ۷۰ |
| سائبہ اور بحیرۃ | ۷۰ |
| وصیلۃ | ۷۰ |
| حام | ۷۰ |
| دوسری روایت | ۷۰ |
| قرآن پاک کے ارشادات | ۷۱ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| **باب ۱۴ - نسب کا باقی بیان** | ۷۳ |
| قبیلۂ خزاعہ | ۷۳ |
| مدرکہ وخزیمہ کی اولاد | ۷۳ |
| کنانہ کی اولاد | ۷۳ |
| قریش کی ابتداء | ۷۳ |
| نضر کی اولاد | ۷۴ |
| فہر کی اولاد | ۷۴ |
| غالب کی اولاد | ۷۴ |
| لوی کی اولاد | ۷۴ |
| سعد بن لوی | ۷۴ |
| سامہ بن لوی کا واقعہ | ۷۵ |
| عوف بن لوی کا واقعہ | ۷۵ |
| مرہ کا نسب | ۷۶ |
| بسل کی وضاحت | ۷۷ |
| کعب اور مرہ کی اولاد | ۷۷ |
| کلاب کی اولاد | ۷۷ |
| قصی بن کلاب کی اولاد | ۷۸ |
| عبد مناف کی اولاد | ۷۸ |
| اولاد ہاشم بن عبد مناف | ۷۹ |
| اولاد عبد المطلب بن ہاشم | ۷۹ |
| عبد اللہ بن عبد المطلب | ۸۰ |
| **باب ۱۵ - قبیلۂ جرہم اور بیت اللہ کی تولیت** | ۸۱ |
| زمزم | ۸۱ |
| قبیلۂ جرہم اور اس کے واقعات | ۸۱ |
| اولاد اسماعیل اور جرہم | ۸۲ |
| بنی کنانہ اور بنی خزیمہ | ۸۳ |
| بکہ کی وجہ تسمیہ | ۸۳ |
| اشعار عمرو بن حرث | ۸۳ |
| **باب ۱۶ - تولیتِ کعبہ اور مختلف افراد** | ۸۴ |
| خزاعہ اور تولیتِ کعبہ | ۸۴ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| قصی اور تولیتِ کعبہ | ۸۴ |
| غوث بن مُر اور حج کی اجازت | ۸۵ |
| رمی جمار کی اجازت | ۸۵ |
| صفوان کا سلسلۂ نسب | ۸۶ |
| عامر بن ظرب اور اس کا فیصلہ | ۸۶ |
| **باب ۱۷۔ تولیتِ کعبہ پر قریش کا غلبہ** | ۸۸ |
| بنی صوفہ کی شکست | ۸۸ |
| بنی خزاعہ اور بنی بکر سے جنگ | ۸۸ |
| قصی کا مکہ پر غلبہ | ۸۹ |
| رزاح کی اپنے وطن واپسی | ۹۰ |
| قصی کا جانشین | ۹۰ |
| **باب ۱۸۔ قصی کی وفات اور قریش کا اختلاف** | ۹۲ |
| بنی عبد مناف اور بنی عبد الدار کا اختلاف | ۹۲ |
| دونوں قبیلوں کے سردار | ۹۲ |
| حلیفوں کے معاہدے | ۹۲ |
| صلح کی شرائط | ۹۳ |
| حلف الفضول | ۹۳ |
| رسولِ کریم کا ارشاد مبارک | ۹۳ |
| نزاع حضرت حسینؓ اور ولید | ۹۴ |
| محمد بن جبیر کا واقعہ | ۹۴ |
| ہاشم اور مطلب کی بیت اللہ کی خدمات | ۹۵ |
| ہاشم کا انتقال | ۹۶ |
| **باب ۱۹۔ عبد المطلب اور ان کا زمانہ** | ۹۷ |
| ولادت | ۹۷ |
| عبد المطلب کی تولیت | ۹۸ |
| زمزم کی کھدائی ۔ پہلی روایت | ۹۸ |
| قریش کا جھگڑا اور سفر | ۹۹ |
| دوسری روایت | ۱۰۱ |
| جھگڑے کا فیصلہ | ۱۰۱ |
| مکہ مکرمہ کے کنوئیں | ۱۰۱ |
| سب کنوؤں پر زمزم کی فضیلت | ۱۰۲ |
| **باب ۲۰۔ عبد المطلب کی نذر** | ۱۰۳ |
| فرزند کی نذر | ۱۰۳ |
| تیروں کا دستور | ۱۰۳ |
| عبد اللہ کا نام نکلنا | ۱۰۴ |
| کاہنہ سے سوال | ۱۰۴ |
| عورت کی پیشکش | ۱۰۵ |
| حضرت آمنہ سے نکاح | ۱۰۶ |
| **باب ۲۱۔ ولادت باسعادت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم** | ۱۰۸ |
| تاریخ ولادت | ۱۰۸ |
| عبد المطلب کی دُعا | ۱۰۸ |
| رضاعت | ۱۰۹ |
| رضاعی بہن بھائی | ۱۰۹ |
| حلیمہ کا بیان | ۱۰۹ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| وجودِ اقدسؐ کی برکات | ۱۱۰ |
| حضرت حلیمہ کی خواہش | ۱۱۱ |
| شق صدر کا واقعہ | ۱۱۱ |
| آنحضرتؐ کی مکہ واپسی | ۱۱۲ |
| آنحضرتؐ کے ارشادات | ۱۱۲ |
| گمشدگی اور واپسی | ۱۱۳ |
| **باب ۲۲ - آنحضرتؐ کی والدہ اور دادا کی وفات** | ۱۱۳ |
| والدہ ماجدہ کا انتقال | ۱۱۳ |
| دادا کی پرورش | ۱۱۴ |
| دادا کی رحلت | ۱۱۵ |
| زمزم پر حضرت عباسؓ کا اختیار | ۱۱۵ |
| ابو طالب کی سرپرستی | ۱۱۵ |
| بحیرا کا قصہ | ۱۱۶ |
| بحیرا کی دعوت | ۱۱۷ |
| بحیرا کا اشتیاق | ۱۱۷ |
| بحیرا کی پیشین گوئی | ۱۱۸ |
| **باب ۲۳ - عہدِ بلوغت** | ۱۱۹ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد | ۱۱۹ |
| حرب فجار | ۱۱۹ |
| حضرت خدیجۃ الکبریٰ سے نکاح | ۱۲۰ |
| تجارت اور شام کا سفر | ۱۲۱ |
| حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا نسب | ۱۲۱ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد | ۱۲۲ |
| ورقہ بن نوفل اور اُن کے اشعار | ۱۲۳ |
| **باب ۲۴ - خانۂ کعبہ کی تعمیرِ نو** | ۱۲۵ |
| قریش کا ارادۂ تعمیر | ۱۲۵ |
| ابو وہب کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے رشتہ داری | ۱۲۶ |
| تقسیم کار | ۱۲۶ |
| انہدام کی ابتداء | ۱۲۷ |
| قدیم روایات کی دستیابی | ۱۲۷ |
| حجرِ اسود پر تکرار | ۱۲۸ |
| رسول اکرمؐ کی تشریف آوری اور فیصلہ | ۱۲۸ |
| **باب ۲۵ - حمس کا بیان** | ۱۲۹ |
| چند شعائرِ ابراہیمی کا ترک | ۱۲۹ |
| دیگر بدعتوں کی ایجاد | ۱۳۰ |
| قرآن کریم کے ارشادات | ۱۳۰ |
| **باب ۲۶ - رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ظہور کی بشارتیں** | ۱۳۲ |
| جنات کی بندش | ۱۳۲ |
| ارشاداتِ قرآن کریم | ۱۳۲ |
| شہابِ ثاقب | ۱۳۳ |
| آنحضرتؐ کا ارشادِ مبارک | ۱۳۴ |
| قبیلۂ بنی سہم کی کاہنہ | ۱۳۴ |
| یمن کا کاہن | ۱۳۵ |
| حضرت عمرؓ اور کاہن | ۱۳۵ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| **باب ۲۷۔ علماءِ یہود کی روایتیں** | ۱۳۷ |
| بعثتِ نبویؐ پر یہودیوں کا اعتقاد | ۱۳۷ |
| ارشادِ ربانی | ۱۳۷ |
| حضرت سلمہؓ کا بیان | ۱۳۷ |
| ثعلبہ، اسید، اسد اور دیگر حضرات کا قبولِ اسلام | ۱۳۸ |
| **باب ۲۸۔ حضرت سلمان فارسیؓ کے اسلام لانے کا واقعہ** | ۱۴۰ |
| ابتدائی حالات | ۱۴۰ |
| طلبِ حق اور عیسائیت کی طرف رجحان | ۱۴۰ |
| شام کا سفر | ۱۴۱ |
| حضرت سلمانؓ اور اسقف | ۱۴۱ |
| حضرت سلمانؓ اور عابد | ۱۴۲ |
| موصل میں قیام | ۱۴۲ |
| نصیبین میں قیام | ۱۴۲ |
| عموریہ میں قیام | ۱۴۲ |
| عرب کا سفر اور مدینہ منورہ | ۱۴۳ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضری | ۱۴۴ |
| غلامی سے نجات | ۱۴۵ |
| ایک اور روایت | ۱۴۶ |
| **باب ۲۹۔ ورقہ بن نوفل، عبیداللہؓ بن جحش، عثمانؓ بن حویرث، زید بن عمرو** | ۱۴۷ |
| ترکِ بت پرستی | ۱۴۷ |
| ورقہ بن نوفل | ۱۴۷ |
| عبیداللہ بن جحش | ۱۴۷ |
| عثمان بن حویرث | ۱۴۸ |
| زید بن عمرو | ۱۴۸ |
| اشعار زید بن عمرو | ۱۴۹ |
| زید بن عمرو کی تکالیف | ۱۵۱ |
| خطاب کے مظالم | ۱۵۳ |
| مسافرت کی موت | ۱۵۳ |
| انجیل میں رسول اللہؐ کی صفات | ۱۵۴ |
| **باب ۳۰۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت** | ۱۵۵ |
| میثاق النبیین | ۱۵۵ |
| سچے خوابوں کی ابتداء | ۱۵۵ |
| شجر و حجر کا سلام | ۱۵۶ |
| وحی کی ابتداء | ۱۵۶ |
| ورقہ بن نوفل کی بشارت | ۱۵۷ |
| نزول قرآن کریم | ۱۵۸ |
| رسول اللہؐ کی ثابت قدمی | ۱۶۰ |
| وقوف وحی اور والضحیٰ کا نزول | ۱۶۰ |
| **باب ۳۱۔ مختلف حضرات کا قبول اسلام** | ۱۶۲ |
| حضرت جبرائیلؑ کی تعلیم نماز | ۱۶۲ |
| حضرت علیؓ بن ابی طالب | ۱۶۳ |
| زیدؓ بن حارثہ | ۱۶۳ |
| حضرت ابوبکرؓ بن ابی قحافہ | ۱۶۵ |
| حضرت ابوبکرؓ کی تبلیغ اسلام | ۱۶۵ |
| دیگر حضرات کا قبول اسلام | ۱۶۵ |
| عمیر، عبداللہ بن مسعود، مسعود بن القاری | ۱۶۶ |
| سلیط، عیاش وغیرہ | ۱۶۷ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| عبداللہ بن جحش، جعفر، اولادِ حارث | ۱۶۷ |
| خالد، عامر، عاقل، ایاس، عمار، صہیب | ۱۶۷ |
| **باب ۳۲ ۔ اعلانیہ دعوتِ اسلام** | ۱۷۰ |
| مشرکین کی مخالفت | ۱۷۰ |
| قریش کا وفد | ۱۷۰ |
| رسول اکرمؐ کا جواب اور استقامت | ۱۷۱ |
| عمارہ بن ولید کی پیش کش | ۱۷۱ |
| ولید بن مغیرہ کی رائے | ۱۷۲ |
| قرآن پاک کا ارشاد | ۱۷۳ |
| **باب ۳۳ ۔ نبوت کی شہرت اور قریش کی ایذا رسانیاں** | ۱۷۶ |
| ابو قیس بن اسلت | ۱۷۶ |
| جنگ داحس | ۱۷۷ |
| جنگ حاطب | ۱۷۷ |
| قریش کی ایذا رسانیاں | ۱۷۸ |
| ابو جہل کی بد گوئی | ۱۷۹ |
| حضرت حمزہؓ کا قبولِ اسلام | ۱۷۹ |
| **باب ۳۴ ۔ رسول اللہ سے قریش کی گفتگو** | ۱۸۱ |
| عتبہ کی پیش کش | ۱۸۱ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تلاوت قرآن پاک | ۱۸۱ |
| عتبہ کا قریش کو مشورہ | ۱۸۲ |
| وفد قریش کی ایک اور گفتگو | ۱۸۳ |
| قریش کی پیش کش | ۱۸۳ |
| رسول اکرمؐ کا ارشاد | ۱۸۳ |
| قریش کے مطالبات | ۱۸۴ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشادِ گرامی | ۱۸۴ |
| وفد قریش کی بے ہودہ گوئی | ۱۸۵ |
| ابو جہل کا ناپاک ارادہ | ۱۸۶ |
| ابو جہل کی دہشت زدگی | ۱۸۶ |
| نضر بن حرث کی تقریر | ۱۸۷ |
| **باب ۳۵ ۔ علماء یہود سے قریش کا مشورہ** | ۱۸۸ |
| اصحاب کہف ذوالقرنین اور روح سے متعلق سوالات | ۱۸۸ |
| سورۂ کہف کا نزول اور اس کی تفسیر | ۱۸۹ |
| قصہ اصحاب کہف | ۱۹۱ |
| قصہ ذوالقرنین | ۱۹۴ |
| مسئلہ روح | ۱۹۵ |
| **باب ۳۶ ۔ مشرکین مکہ کی بے باکی** | ۱۹۶ |
| انبیاء کرام کی سنت | ۱۹۷ |
| ینبوع، کسف، قبیل کی تشریح | ۱۹۸ |
| لفظ زخرف کی تشریح | ۱۹۸ |
| رحمٰن کا انکار | ۱۹۸ |
| ابو جہل کے متعلق آیات قرآنی | ۱۹۹ |
| مشرکین کی پیشکش کے بارے میں آیات | ۱۹۹ |
| ابو جہل کی ناخدا ترسی | ۲۰۰ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| تلاوتِ قرآن اور قریش کی بدنصیبی | ۲۰۰ |
| قرآن کی پہلی جہری تلاوت | ۲۰۰ |
| مشرکینِ مکہ اور قرآن کی کشش | ۲۰۱ |
| کفار کی بے اعتنائی اور تجاہل | ۲۰۲ |
| **باب ۳۷ - غریب مسلمانوں پر مشرکوں کے ظلم اور ایذا رسانی** | ۲۰۳ |
| مسلمانوں پر سختیاں | ۲۰۴ |
| حضرت بلالؓ کی آزادی | ۲۰۴ |
| آزاد کردہ غلام اور لونڈیاں | ۲۰۵ |
| حضرت ابوبکرؓ کی للہیت | ۲۰۵ |
| آلِ یاسرؓ کی تکالیف اور بشارت | ۲۰۶ |
| حضرت عبداللہ بن عباسؓ کا بیان | ۲۰۶ |
| ہشام بن ولید اور بنی مخزوم | ۲۰۶ |
| **باب ۳۸ - حبشہ کی طرف پہلی ہجرت** | ۲۰۷ |
| مہاجرین کے نام | ۲۰۷ |
| حضرت جعفرؓ بن ابی طالب | ۲۰۸ |
| مہاجرین بنی اُمیہ | ۲۰۸ |
| مہاجرین بنی عبدمناف | ۲۰۹ |
| مہاجرین بنی قصی | ۲۰۹ |
| مہاجرین بنی عبدالدار | ۲۰۹ |
| مہاجرین بنی زہرہ | ۲۰۹ |
| مہاجرین بنی ہذیل | ۲۱۰ |
| مہاجرین بنی بہراء | ۲۱۰ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| مہاجرین بنی تیم | ۲۱۰ |
| مہاجرین بنی مخزوم | ۲۱۰ |
| مہاجرین بنی جمح | ۲۱۱ |
| مہاجرین بنی سہم | ۲۱۱ |
| مہاجرین بنی عدی بن کعب | ۲۱۲ |
| مہاجرین بنی عامر بن لوی | ۲۱۲ |
| مہاجرین بنی حرث بن فہر | ۲۱۳ |
| مہاجرین کی کل تعداد | ۲۱۳ |
| **باب ۳۹ - قریش کی ریشہ دوانیاں** | ۲۱۴ |
| قریش کے نمائندے | ۲۱۴ |
| ابوطالب کے اشعار | ۲۱۴ |
| اُم المؤمنین حضرت اُم سلمہؓ کی روایت | ۲۱۴ |
| قریشی سفیروں کی سازباز | ۲۱۵ |
| نجاشی سے گفتگو | ۲۱۵ |
| نجاشی کی برہمی | ۲۱۵ |
| صحابہؓ کا باہمی مشورہ | ۲۱۵ |
| حضرت جعفرؓ بن ابی طالب کی تقریر | ۲۱۶ |
| سورۂ مریم کی تلاوت اور نجاشی پر اثر | ۲۱۷ |
| قریشی سفیروں کی ایک اور ترکیب | ۲۱۷ |
| صحابہؓ کی پریشانی | ۲۱۸ |
| نجاشی پر حق بات کا اثر | ۲۱۸ |
| عیسائی درباریوں کی ناراضگی | ۲۱۸ |
| حبشہ میں بغاوت اور نجاشی کی فتح | ۲۱۸ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| نجاشی کے ابتدائی حالات | ۲۱۹ |
| والد کا قتل | ۲۱۹ |
| نجاشی کی غلامی | ۲۱۹ |
| نجاشی کا عروج | ۲۲۰ |
| ایک اور باغی گروہ | ۲۲۰ |
| نجاشی کا اسلام | ۲۲۰ |
| **باب ۲۶ - حضرت عمرؓ بن الخطاب کا قبول اسلام** | ۲۲۲ |
| حضرت عمرؓ کا اسلام اور مسلمانوں کو تقویت | ۲۲۲ |
| ہجرت حبشہ کا حضرت عمرؓ پر اثر | ۲۲۲ |
| حضرت عمرؓ کا اسلام | ۲۲۳ |
| جنونی اور بہن پر غصہ | ۲۲۳ |
| کلام الٰہی کی تاثیر | ۲۲۴ |
| رسول کریمؐ کی دعا | ۲۲۴ |
| بارگاہِ نبویؐ میں | ۲۲۵ |
| قبولِ اسلام کی ایک اور روایت | ۲۲۵ |
| حضرت عبداللہؓ بن عمر کا بیان | ۲۲۶ |
| **باب ۲۷ - شعب ابی طالب میں محصوری** | ۲۲۹ |
| عہد نامہ مقاطعہ | ۲۲۹ |
| بنی ہاشم اور بنی مطلب کا اجتماع | ۲۲۹ |
| سورۂ لہب کا نزول | ۲۲۹ |
| ابوجہل اور ابوالبختری کی لڑائی | ۲۳۰ |
| **باب ۲۸ - کفارِ مکہ اور قرآن مجید** | ۲۳۱ |
| ابولہب اور اُس کی بیوی | ۲۳۱ |
| اُمیّہ بن خلف | ۲۳۲ |
| عاص بن وائل | ۲۳۳ |
| ابوجہل | ۲۳۳ |
| نضر بن حرث | ۲۳۴ |
| کفار کا ایک اعتراض | ۲۳۵ |
| قرآن مجید کا جواب | ۲۳۵ |
| اخنس بن شریق | ۲۳۶ |
| ولید بن مغیرہ | ۲۳۶ |
| اُبی بن خلف، عقبہ بن ابی معیط | ۲۳۶ |
| سورۃ الکافرون کا نزول | ۲۳۸ |
| لفظ سل کی تشریح | ۲۳۹ |
| حضرت عبداللہ بن مکتوم کا واقعہ | ۲۴۰ |
| **باب ۲۹ - حبشہ سے مسلمانوں کی واپسی** | ۲۴۱ |
| جھوٹی خبر | ۲۴۱ |
| بنی عبد شمس - بنی نوفل | ۲۴۱ |
| اولادِ قصی بن زہرہ | ۲۴۱ |
| بنی مخزوم | ۲۴۲ |
| بنی جمح - بنی سہم | ۲۴۲ |
| بنی عدی - بنی عامر | ۲۴۳ |
| بنی حرث | ۲۴۳ |
| حضرت عثمانؓ بن مظعون اور دینی غیرت | ۲۴۳ |
| ابوسلمہؓ بن عبدالاسد کی پناہ گزینی | ۲۴۴ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| حضرت ابو بکرؓ اور تکالیف | ۲۴۳ |
| **باب ۳۴ - کفار کے معاہدے کی شکستگی** | ۲۴۷ |
| ہشام بن عمرو کی کوششیں | ۲۴۷ |
| زہیر بن ابی امیہ | ۲۴۷ |
| مطعم بن عدی | ۲۴۸ |
| ابو البختری بن ہشام | ۲۴۸ |
| زمعہ بن الاسود | ۲۴۸ |
| عہد توڑنے کا اعلان | ۲۴۸ |
| رفیقوں کی تائید | ۲۴۹ |
| رسول اللہؐ کا ارشاد | ۲۴۹ |
| مطعم بن عدی کی فضیلت | ۲۵۰ |
| **باب ۳۵ - طفیل دوسی کا واقعہ** | ۲۵۱ |
| قرآن کریم کی تاثیر | ۲۵۱ |
| طفیل کا قبولِ اسلام | ۲۵۲ |
| خدا کی طرف سے نشانی | ۲۵۲ |
| اہلِ خانہ کا قبول اسلام | ۲۵۲ |
| قبیلۂ دوس کو دعوتِ اسلام | ۲۵۳ |
| بُت کو جلانا | ۲۵۳ |
| فتنۂ ارتداد اور شہادت | ۲۵۴ |
| اعشیٰ بن قیس کی بدنصیبی | ۲۵۴ |
| رسول اکرمؐ کی طرف سے مظلوم کی مدد | ۲۵۵ |
| عینی شاہد کا بیان | ۲۵۵ |
| ابوجہل کا بیان | ۲۵۶ |
| **باب ۳۶ - مخالفتوں کے باوجود اشاعت اسلام** | ۲۵۷ |
| رکانہ بن عبد یزید کا واقعہ | ۲۵۷ |
| حبشہ کے نصرانیوں کا قبول اسلام | ۲۵۷ |
| قرآن کریم کی آیات | ۲۵۸ |
| زہری کی روایت | ۲۵۸ |
| غریب مسلمانوں کا استہزاء | ۲۵۹ |
| قریش کا کذب و افتراء | ۲۶۰ |
| سورۂ کوثر | ۲۶۰ |
| کوثر کی تشریح | ۲۶۰ |
| کفار کا لغو مطالبہ | ۲۶۰ |
| استہزاء کا وبال | ۲۶۱ |
| **باب ۳۷ - اسراء کا واقعہ** | ۲۶۲ |
| واقعہ کے راوی | ۲۶۲ |
| نبی کریمؐ کی انبیاء سے ملاقات | ۲۶۳ |
| جبرائیلؑ کی آمد | ۲۶۳ |
| قتادہ کی روایت | ۲۶۳ |
| انبیاء کی امامت | ۲۶۳ |
| کفار کا انکار | ۲۶۴ |
| حضرت ابوبکرؓ کی تصدیق | ۲۶۴ |
| صدیق کا لقب | ۲۶۴ |
| لوگوں کی آزمائش | ۲۶۵ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| دیگر روایات | ۲۶۵ |
| انبیاء کرام کے احوال | ۲۶۶ |
| رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا حلیۂ مبارک | ۲۶۶ |
| اُمِ ہانی کی روایت | ۲۶۷ |
| اسراء کی خبر اور سچی نشانیاں | ۲۶۷ |
| نشانیوں کی تصدیق | ۲۶۸ |
| **باب ۴۸ - معراج اور آسمانوں کی سیر** | ۲۶۹ |
| معراج کا واقعہ | ۲۶۹ |
| اہلِ علم کا بیان | ۲۶۹ |
| حضرت آدمؑ | ۲۷۰ |
| دوزخ کے مکین | ۲۷۰ |
| انبیاء کرام سے ملاقات اور ہفت آسمان | ۲۷۱ |
| نمازوں کی فرضیت اور تخفیف | ۲۷۲ |
| **باب ۴۹ - استہزاء کرنے والوں کا انجام** | ۲۷۳ |
| پانچ مشرک | ۲۷۳ |
| فرداً فرداً سزا | ۲۷۴ |
| ولید کی وصیت اور ابو زہیر | ۲۷۴ |
| ابو زہیر کا قتل | ۲۷۴ |
| سود کی حرمت کا حکم | ۲۷۵ |
| اُمِ جمیل | ۲۷۶ |
| **باب ۵۰ - ابوطالب اور حضرت خدیجہؓ کا انتقال** | ۲۷۷ |
| سرکار دو عالمؐ کو ایذا | ۲۷۷ |
| ابوطالب کا آخری وقت | ۲۷۸ |
| اسلام کی دعوت | ۲۷۸ |
| ابوطالب کی گفتگو | ۲۷۸ |
| **باب ۵۱ - طائف کا سفر** | ۲۷۹ |
| طائف میں ورود اور دعوتِ اسلام | ۲۷۹ |
| منکروں کی ایذا دہی | ۲۷۹ |
| جنوں کی سماعتِ قرآن | ۲۸۰ |
| **باب ۵۲ - قبائل کو دعوتِ اسلام** | ۲۸۲ |
| مختلف قبیلوں میں دعوتِ اسلام | ۲۸۲ |
| قبائل کا انکار | ۲۸۲ |
| ایک بوڑھے کا تاسف | ۲۸۳ |
| سوید بن صامت کو دعوتِ اسلام | ۲۸۳ |
| ایاس بن معاذ کا شعورِ اسلام | ۲۸۴ |
| **باب ۵۳ - انصارِ مدینہ میں اشاعتِ اسلام** | ۲۸۶ |
| اسلام کی ابتداء | ۲۸۶ |
| ایمان لانے والے پہلے خوش نصیب | ۲۸۷ |
| بیعتِ عقبۂ اولیٰ | ۲۸۷ |
| بیعت کی شرائط | ۲۸۸ |
| حضرت مصعب بن عمیرؓ | ۲۸۹ |
| یثرب میں پہلی نماز جمعہ | ۲۸۹ |
| اُسید بن حضیر کا قبولِ اسلام | ۲۸۹ |
| سعد بن معاذ کا قبولِ اسلام | ۲۹۰ |
| **باب ۵۴ - بیعتِ عقبۂ ثانیہ** | ۲۹۲ |
| انصار کا سفرِ حج | ۲۹۲ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| براء بن معرور کی رائے | ۲۹۲ |
| آنحضرتؐ سے ملاقات | ۲۹۳ |
| بیعتِ ثانیہ | ۲۹۳ |
| حضرت عباسؓ کی گفتگو | ۲۹۴ |
| انصار کا پختہ عہد | ۲۹۴ |
| نقیبوں کے نام | ۲۹۵ |
| عزمِ مصمم | ۲۹۶ |
| **باب۵ ۔ بیعت اور قریش کا غیظ و غضب** | ۲۹۶ |
| بیعت میں چہل | ۲۹۷ |
| شیطان کی فتنہ انگیزی | ۲۹۷ |
| قریش کو اطلاع | ۲۹۷ |
| حضرت سعدؓ بن عبادہ پر مظالم | ۲۹۸ |
| عمرو بن جموح کی ترکِ بت پرستی | ۲۹۹ |
| بیعتِ ثانیہ کی شرائط | ۳۰۰ |
| **باب۶ ۔ بیعت کرنے والوں کے نام** | ۳۰۱ |
| قبیلۂ اوس : اوس بن حارثہ | ۳۰۱ |
| بنی حارثہ بن حرث | ۳۰۱ |
| بنی عمرو بن عوف | ۳۰۱ |
| قبیلۂ خزرج : خزرج بن حارثہ | ۳۰۲ |
| بنی عمرو بن مبذول | ۳۰۲ |
| بنی عمرو بن مالک | ۳۰۳ |
| بنی مازن بن نجار | ۳۰۳ |
| بنی حرث بن خزرج | ۳۰۴ |
| بنی بیاضہ بن عامر | ۳۰۴ |
| بنی عامر بن زریق | ۳۰۴ |
| بنی سلمہ بن سعد | ۳۰۵ |
| بنی سواد | ۳۰۵ |
| بنی غنم | ۳۰۵ |
| بنی نابی بن عمرو | ۳۰۵ |
| بنی حرام بن کعب | ۳۰۶ |
| بنی عوف بن خزرج | ۳۰۶ |
| بنی سالم بن غنم | ۳۰۷ |
| بنی ساعدہ بن کعب | ۳۰۷ |
| دو صحابیات | ۳۰۸ |
| **باب۷ ۔ قتال اور ہجرت کی اجازت** | ۳۰۹ |
| قتال کی اجازت | ۳۰۹ |
| ہجرت کا حکم | ۳۱۰ |
| حضرت اُمّ سلمہؓ کی روایت | ۳۱۰ |
| بنی جحش کی ہجرت | ۳۱۲ |
| مہاجرین و مہاجرات | ۳۱۲ |
| **باب۸ ۔ مہاجرین اور ان کی اقامت گاہیں** | ۳۱۴ |
| حضرت عمرؓ کی ہجرت | ۳۱۴ |
| ابوجہل کا فریب | ۳۱۴ |
| حضرت عمرؓ کی تدبیر | ۳۱۵ |
| اللہ تعالیٰ کی رحمت | ۳۱۵ |
| ہشام بن عاص کی مدینہ آمد | ۳۱۶ |
| دوسری روایت | ۳۱۶ |
| مہاجرین کی قیام گاہیں | ۳۱۶ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| صہیبؓ کا استغناء | ۳۱۷ |
| دیگر مہاجرین | ۳۱۷ |
| باب ۵۹ - قریش کا باہمی شورہ اور ناپاک تجاویز | ۳۱۹ |
| دار الندوہ | ۳۱۹ |
| ابلیس کی مجلس شوریٰ | ۳۱۹ |
| مجلس کے شرکاء | ۳۲۰ |
| مختلف تجاویز | ۳۲۰ |
| ابوجہل کی ناپاک تجاویز | ۳۲۱ |
| حضرت علیؓ کو حکم | ۳۲۱ |
| رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی روانگی | ۳۲۱ |
| اللہ تعالیٰ کے ارشادات | ۳۲۲ |
| سورۂ یٰسین کے فضائل وخواص | ۳۲۳ |
| باب ۶۰ - رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجرت | ۳۲۴ |
| حضرت ابوبکرؓ کی تیاری | ۳۲۴ |
| ہجرت کا حکم | ۳۲۴ |
| غار ثور میں قیام | ۳۲۵ |
| کفار قریش کی پوچھ گچھ | ۳۲۶ |
| حضرت ابوبکرؓ کے والد ماجد | ۳۲۶ |
| سراقہ بن مالک کا تعاقب | ۳۲۷ |
| نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تحریر مبارک | ۳۲۷ |
| سفر کی منازل | ۳۲۸ |
| مشتاقان دید کا انتظار | ۳۲۹ |
| سہل بن حنیف کی خدا ترسی | ۳۲۹ |
| باب ۶۱ - مدینہ میں ورود مبارک | ۳۳۱ |
| مدینہ میں پہلا جمعہ | ۳۳۱ |
| انصار کا شوق میزبانی | ۳۳۱ |
| حضرت ابوایوب انصاری کی خوش بختی | ۳۳۲ |
| مسجد نبویؐ کی تعمیر | ۳۳۲ |
| حضرت عمارؓ بن یاسر کے بارے میں پیش گوئی | ۳۳۲ |
| حضرت ابوایوبؓ کی والہانہ میزبانی | ۳۳۳ |
| بنی جحش کا مکان | ۳۳۴ |
| مدینہ میں اشاعت اسلام | ۳۳۴ |
| باب ۶۲ - خطبات رسول اللہ اور معاہدہ یہود | ۳۳۵ |
| پہلا خطبہ | ۳۳۵ |
| دوسرا خطبہ | ۳۳۵ |
| مہاجرین وانصار اور یہود کا باہمی معاہدہ | ۳۳۶ |
| باب ۶۳ - مہاجرین اور انصار میں مواخات | ۳۴۰ |
| مواخات کی تفصیل | ۳۴۰ |
| حضرت اسعدؓ بن زرارہ کی وفات | ۳۴۱ |
| بنی نجار کی فضیلت | ۳۴۱ |
| اذان اور رویائے صادقہ | ۳۴۲ |
| حضرت بلالؓ کی دعا | ۳۴۳ |
| ابوقیس صرمہ بن ابی انس | ۳۴۳ |
| باب ۶۴ - یہود مدینہ | ۳۴۴ |
| بنی نضیر | ۳۴۴ |
| بنی ثعلبہ | ۳۴۴ |
| بنی قینقاع | ۳۴۴ |
| بنی قریظہ | ۳۴۵ |
| دیگر قبائل | ۳۴۵ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| عبداللہ بن سلام کا قبول اسلام | ۳۴۵ |
| مخیریق کا قبول اسلام | ۳۴۶ |
| اُمّ المؤمنین حضرت صفیہؓ کی روایت | ۳۴۷ |
| **باب ۶۵ ۔ منافقینِ مدینہ** | ۳۴۸ |
| منافقین کی تفصیل | ۳۴۸ |
| جلاس کی گستاخی | ۳۴۸ |
| حرث بن سوید کی منافقت | ۳۴۹ |
| قرآن کریم کا ارشاد | ۳۴۹ |
| نبتل بن حرث | ۳۴۹ |
| مسجد ضرار کا بانی اور دیگر منافق | ۳۵۰ |
| دل اور آنکھوں کا اندھا | ۳۵۱ |
| حاطب بن اُمیّہ | ۳۵۲ |
| جاہلیت کے حکم | ۳۵۳ |
| چند اور منافقین کے نام | ۳۵۳ |
| عبداللہ بن ابی | ۳۵۳ |
| **باب ۶۶ ۔ یہود کے منافقین** | ۳۵۵ |
| منافق یہودی عالم | ۳۵۵ |
| مسجد سے اخراج | ۳۵۵ |
| منافقین اور قرآنی آیات | ۳۵۷ |
| **باب ۶۷ یہود کے متعلق قرآن کریم کے ارشادات** | ۳۶۱ |
| خداوند کریم کے انعامات | ۳۶۲ |
| بنی اسرائیل کی مسلسل سرتابی | ۳۶۲ |
| بنی اسرائیل کی سخت دلی | ۳۶۲ |
| کلامِ الٰہی میں تحریف | ۳۶۳ |
| یہود کے دعوے | ۳۶۴ |
| یہود کا عہد سے پھر جانا | ۳۶۵ |
| یہودِ مدینہ کی روش | ۳۶۶ |
| انبیاء کے ساتھ یہود کی مخالفت | ۳۶۶ |
| رسول اللہ کا انکار اور مخالفت | ۳۶۷ |
| رسول اکرمؐ سے سوالات | ۳۶۹ |
| حضرت سلیمانؑ پر اتہامات کی تردید | ۳۷۰ |
| **باب ۶۸ ۔ یہود کی ہٹ دھرمی** | ۳۷۱ |
| یہودِ خیبر کے نام مکتوب نبویؐ | ۳۷۱ |
| یہودی معاندین | ۳۷۱ |
| پہلی اور بعد کی حالتیں | ۳۷۳ |
| ایمان کے بدلے کفر | ۳۷۳ |
| اخطب کے بیٹوں کی اسلام دشمنی | ۳۷۴ |
| یہود و نصاریٰ کا باہمی تنازعہ | ۳۷۴ |
| سخت دلی کی مشابہت | ۳۷۵ |
| **باب ۶۹ ۔ یہودیوں کی جہالت** | ۳۷۶ |
| تحویلِ قبلہ اور یہود | ۳۷۶ |
| اخفائے حق | ۳۷۶ |
| دعوتِ حق کا جواب | ۳۷۷ |
| انکار اور ہٹ دھرمی | ۳۷۷ |
| یہودی عالموں کی جہالت | ۳۷۸ |
| قولِ فیصل | ۳۷۸ |
| یہود کی فتنہ پردازیاں | ۳۷۹ |
| فتنہ انگیزیاں | ۳۷۹ |
| انبیاء کی تصدیق اور اقرار | ۳۸۰ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| **باب ۲۷ - یہود کی حاسدانہ چالیں** | ۳۸۱ |
| انصار میں تفرقہ کی کوشش | ۳۸۱ |
| مسلمانوں کو ہدایت | ۳۸۲ |
| نومسلموں کی تحقیر | ۳۸۳ |
| یہود سے رازداری کی ممانعت | ۳۸۳ |
| فنحاص یہودی کی ناپاک جسارت | ۳۸۳ |
| قرآن کریم کا ارشاد | ۳۸۴ |
| صبر کی تلقین | ۳۸۴ |
| یہودیوں کے خصائص بد | ۳۸۴ |
| **باب ۲۸ - گمراہی کو خریدنے والے** | ۳۸۶ |
| بخل کی سزا | ۳۸۶ |
| گمراہی کو خریدنے والے | ۳۸۶ |
| کفر پر اصرار | ۳۸۷ |
| طاغوت کے ماننے والے | ۳۸۷ |
| تنزیل وحی کا انکار | ۳۸۸ |
| پتھر گرانے کی سازش | ۳۸۹ |
| اللہ کے مقرب ہونے کا دعویٰ | ۳۸۹ |
| رسولوں کا انکار | ۳۹۰ |
| رجم کا حکم | ۳۹۰ |
| حضرت عبداللہ بن عمرؓ کی روایت | ۳۹۲ |
| دیت میں ظلم | ۳۹۲ |
| **باب ۲۹ - فتنہ پرداز یہودی** | ۳۹۳ |
| فتنہ پردازی | ۳۹۳ |
| نبوت عیسیٰ کا انکار | ۳۹۴ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| شرک سے بیزاری | ۳۹۵ |
| یہود سے دوستی کی ممانعت | ۳۹۵ |
| قیامت کے متعلق سوال | ۳۹۵ |
| ابن اللہ | ۳۹۶ |
| بے بنیاد افتراء | ۳۹۶ |
| سورۂ اخلاص کے بارے میں ہدایت | ۳۹۸ |
| **باب ۳۰ - نجران کے نصاریٰ اور سورۂ آل عمران** | ۳۹۹ |
| وفد نجران اور اس کے اکابر | ۳۹۹ |
| ابوحارثہ کا واقعہ | ۳۹۹ |
| بشارت | ۳۹۹ |
| مسجد میں نصاریٰ کی عبادت | ۴۰۰ |
| وفد نصاریٰ اور اس کے عقائد | ۴۰۰ |
| نصاریٰ کی گفتگو | ۴۰۰ |
| سورۂ آل عمران | ۴۰۱ |
| **سورۂ آل عمران** | |
| آیات اور ان کی تفسیر | ۴۰۱ |
| مباہلے کی دعوت | ۴۰۹ |
| حضرت ابوعبیدہؓ کا تقرر | ۴۱۰ |
| **باب ۳۱ - منافقین مدینہ** | ۴۱۱ |
| عبداللہ بن ابی اور ابوعامر | ۴۱۱ |
| ابوعامر کی گفتگو | ۴۱۱ |
| اپنے جھوٹ پر گواہی | ۴۱۲ |
| رسول اللہ کی ابن ابی سے گفتگو | ۴۱۲ |
| عبداللہ بن رواحہ کی حق گوئی | ۴۱۳ |
| مدینہ میں وبائی بخار | ۴۱۳ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| **باب۵ ۔ غزوات اور سرایا کا آغاز** | ۴۱۵ |
| تاریخ ہجرت | ۴۱۵ |
| غزوۂ ودّان | ۴۱۵ |
| سریہ عبیدہؓ بن حرث | ۴۱۵ |
| سریہ حمزہؓ بن عبدالمطلب | ۴۱۶ |
| غزوۂ بواط | ۴۱۶ |
| غزوۂ العشیرہ | ۴۱۷ |
| حضرت علیؓ اور لقب ابوتراب | ۴۱۷ |
| دوسری روایت | ۴۱۸ |
| سریہ سعدؓ بن ابی وقاص | ۴۱۸ |
| **باب۶ ۔ غزوات و سرایا** | ۴۱۹ |
| غزوۂ صفوان | ۴۱۹ |
| سریۂ عبداللہ بن جحش | ۴۱۹ |
| نخلہ جانے کا حکم | ۴۱۹ |
| قافلۂ قریش سے جھڑپ | ۴۲۰ |
| مدینہ منورہ واپسی | ۴۲۱ |
| ارشاد قرآن مجید | ۴۲۱ |
| اللہ کی رحمت | ۴۲۲ |
| مالِ غنیمت | ۴۲۲ |
| **باب۷ ۔ غزوۂ بدر (۱)** | ۴۲۳ |
| قافلۂ قریش | ۴۲۳ |
| ابوسفیان کی تدابیر | ۴۲۳ |
| عاتکہ بنت عبدالمطلب کا خواب | ۴۲۳ |
| مکہ میں خواب کا تذکرہ | ۴۲۴ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|
| عباسؓ اور ابوجہل | ۴۲۴ |
| قاصد کی آمد | ۴۲۵ |
| بنی کنانہ اور قریش کی عداوت | ۴۲۶ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی روانگی | ۴۲۷ |
| **باب۸ ۔ غزوۂ بدر (۲)** | ۴۲۸ |
| رسول اکرمؐ کے پرچم | ۴۲۸ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا سفر مبارک | ۴۲۸ |
| قریش کے متعلق خبر | ۴۲۹ |
| سعدؓ بن معاذ کی تقریر | ۴۳۰ |
| فتح کی پیشین گوئی | ۴۳۱ |
| بوڑھے سے گفتگو | ۴۳۱ |
| لشکرِ قریش کی تعداد | ۴۳۱ |
| قریش کے سردار | ۴۳۲ |
| ابوسفیان کا بچ نکلنا | ۴۳۳ |
| **باب۹ ۔ غزوۂ بدر (۳)** | ۴۳۳ |
| جہیم بن صلت کا خواب | ۴۳۴ |
| ابوجہل کی ضد | ۴۳۴ |
| اخنس کی واپسی | ۴۳۴ |
| جنگی تدبیر | ۴۳۵ |
| رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے سائبان | ۴۳۵ |
| قریش کی آمد | ۴۳۶ |
| قریش کا گھمنڈ | ۴۳۶ |
| نبی رحمت کی رحم دلی | ۴۳۶ |
| قریش کو نیک مشورہ | ۴۳۸ |

| عنوان | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| ابوجہل کی جہالت | ۴۳۸ |
| **باب۵۰ - غزوۂ بدر (۴)** | ۴۳۹ |
| اسود مخزومی کا قتل | ۴۳۹ |
| عتبہ، شیبہ اور ربیعہ کا قتل | ۴۳۹ |
| عام مقابلے | ۴۴۰ |
| سواد کی محبت رسولؐ | ۴۴۰ |
| آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دعائیں | ۴۴۰ |
| دعوتِ جہاد | ۴۴۱ |
| صحابہؓ کی جانبازیاں | ۴۴۱ |
| کفار کی طرف کنکریاں پھینکنا | ۴۴۱ |
| مجبور افراد کے متعلق ارشاد | ۴۴۲ |
| ابوالبختری کا قتل | ۴۴۲ |
| اُمیّہ بن خلف کا قتل | ۴۴۳ |
| فرشتوں کی امداد | ۴۴۴ |
| **باب۵۱ - غزوۂ بدر (۵)** | ۴۴۶ |
| ابوجہل کی ہلاکت | ۴۴۶ |
| عاص کا قتل | ۴۴۷ |
| عکاشہؓ کی جانبازی | ۴۴۷ |
| جنت کی خوشخبری | ۴۴۷ |
| مشرکین کی لاشیں | ۴۴۸ |
| ابوحذیفہؓ کی شانِ ایمان | ۴۴۹ |
| اپنے اوپر ظلم کرنے والے | ۴۴۹ |
| **باب۵۲ - مالِ غنیمت اور قیدی** | ۴۵۱ |
| سورۂ انفال | ۴۵۱ |
| مدینہ میں فتح کی خبر | ۴۵۱ |
| بدر سے واپسی | ۴۵۲ |
| نضر اور عقبہ کا قتل | ۴۵۲ |
| حضرت سودہؓ کی روایت | ۴۵۳ |
| قیدیوں سے حسنِ سلوک | ۴۵۳ |
| مکہ میں شکست کی خبر اور ماتم | ۴۵۴ |
| ابورافعؓ کی روایت | ۴۵۴ |
| ماتم کی ممانعت | ۴۵۵ |
| ابووداعہ اور آنحضرتؐ کی پیش گوئی | ۴۵۵ |
| سہیل بن عمرو | ۴۵۶ |
| عمرو بن ابی سفیان | ۴۵۶ |
| **باب۵۳ - ابوالعاص بن ربیع** | ۴۵۷ |
| رسول اللہؐ کے داماد | ۴۵۷ |
| قریش کی پیش کش | ۴۵۷ |
| حضرت زینبؓ کا ہار | ۴۵۸ |
| حضرت زینبؓ کا سفر مدینہ | ۴۵۸ |
| ہند بنت عتبہ | ۴۵۸ |
| رد عمل اور رکاوٹ | ۴۵۹ |
| اوباشوں کے قتل کا حکم | ۴۶۰ |
| ابوالعاص کا مالِ تجارت | ۴۶۰ |
| مال کی واپسی | ۴۶۱ |
| ابوالعاص کا اعلانِ اسلام | ۴۶۱ |
| **باب۵۴ - قیدیوں کی رہائی اور عمیر بن وہب** | ۴۶۲ |
| فدیہ کے بغیر آزادی | ۴۶۲ |
| عمیر بن وہب کا ارادہ | ۴۶۲ |
| مدینہ میں آمد | ۴۶۳ |
| رسول اللہؐ سے گفتگو | ۴۶۳ |
| راز کا افشاء | ۴۶۴ |
| قبولِ اسلام | ۴۶۴ |
| سراقہ کی شکل میں ابلیس | ۴۶۵ |
| حاجیوں کو کھانا کھلانے والے قریش | ۴۶۵ |
| بدر میں مسلمانوں کے گھوڑے | ۴۶۶ |


— جلد اوّل تمام ہوئی —

# عرضِ ناشر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

زیرِ نظر کتاب سیرت ابن ہشام کا مستند اردو ترجمہ ہے۔

"سیرتِ ابن ہشام" نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرتِ طیبہ کے مبارک موضوع پر لکھی جانے والی ابتدائی کتب میں سے ہے۔ اللہ تعالیٰ نے سیرت ابن ہشام کو جو پذیرائی اور شرفِ قبولیت بخشی اُس کے اندازے کے لئے یہی بات کافی ہے کہ ہر دَور میں سیرتِ طیبہ کے مصنفین کے لئے یہ کتاب بنیادی اہمیت کی حامل رہی ہے اور اسے تاریخ اور سیرت کے ابتدائی ماخذ و مصادر میں کلیدی اہمیت حاصل ہے۔

ابن ہشام نے سیرت نگاری میں اپنے پیش رو ابن اسحاقؒ کی کتاب "المبتدا والمبعث والمغازی" کو بنیاد بنایا اور اس میں جابجا ترمیمات اور اضافوں سے کتاب کی افادیت کو دوچند کر دیا۔ یہ کتاب نئی شکل میں سیرت ابن ہشام کے نام سے معروف ہوئی اور ابتدا ہی سے اہلِ علم سے خراجِ تحسین حاصل کرتی چلی آئی ہے۔

ابن اسحاق کا پورا نام محمد بن اسحاق بن یسار بن خیار ہے۔ سنہ ۸۵ھ میں مدینہ منورہ پیدا ہوئے۔ بہت سے صحابہ کرامؓ کی زیارت کی اور ان سے علم حاصل کیا۔ سنہ ۱۱۹ھ میں مصر تشریف لے گئے۔ سنہ ۱۴۶ھ میں عباسی خلیفہ ابوجعفر المنصور نے بغداد کی تاسیس کی تو ابن اسحاق نے بھی یہیں سکونت اختیار کر لی۔ سنہ ۱۵۱ھ میں انتقال ہوا اور بغداد ہی میں خیزران کے قبرستان میں تدفین کی گئی۔

ابن ہشام کا پورا نام ابو محمد عبدالملک بن ہشام بن ایوب ہے۔ ان کا تعلق قبیلہ حمیر کی شاخ معافر سے تھا۔ ابن ہشام بصرہ میں پیدا ہوئے لیکن انہوں نے عمر کا بیشتر حصہ مصر میں گزارا۔ سنہ ۲۱۳ھ یا سنہ ۲۱۸ھ میں وفات پائی اور فسطاط میں تدفین ہوئی۔

پیشِ نظر اردو ترجمہ دہلی کے ایک عالم سید محمد یٰسین علی حسنی نظامی دہلوی خواہر زادۂ حضرت نظام الدین اولیاءؒ نے سنہ ۱۳۲۹ھ میں مکمل کیا تھا۔ یہ ترجمہ سنہ ۱۹۱۵ء میں لاہور ہی کے ایک مطبع سے شائع ہوا اور اب بہت عرصے سے نایاب تھا۔ اس ترجمے کی گوناگوں خصوصیات کی بنا پر ضروری سمجھا گیا کہ اسے دوبارہ منظرِ عام پر لایا جائے۔ لیکن اس مقصد کے لئے ضروری تھا کہ جدید ایڈیشن میں کچھ

ترمیمات کی جائیں تاکہ زبان و بیان کے لحاظ سے اس کی افادیت متاثر نہ ہو۔ چنانچہ اس سلسلے میں پورے ترجمے میں بعض جگہ کسی لفظ اور بعض جگہ پورے جملے کی تبدیلی سے زبان تبدیل کی گئی۔ ابواب قائم کئے گئے اور موضوعات کے تحت عنوان لگائے گئے۔ اس کے علاوہ اصل کتاب سے مقابلہ کر کے اگر کسی جگہ ترجمہ ہونے سے رہ گیا تھا تو وہ بھی شامل کر دیا گیا۔ اسی طرح سیرت کی دونوں جلدوں میں یکسانیت رکھنے کے لئے جلد اول اُس جگہ ختم نہیں کی گئی جہاں سابقہ ترجمے میں کی گئی تھی۔ یعنی غزوۂ احد پر۔ البتہ اس جگہ مترجم کی جلد اوّل کی اختتامی عبارت حاشئے پہ دے دی گئی ہے۔ اس طرح بفضلہٖ تعالیٰ اب یہ ترجمہ درج ذیل خصوصیات کا حامل ہے :۔

- آسان اور سلیس زبان میں یہ سیرت ابن ہشام کا مکمل اور مستند ترجمہ ہے۔
- ترجمے میں اسناد طوالت کے باعث چھوڑ دی گئی ہیں جو کہ عام اُردو قاری کے لئے ضروری بھی نہیں ہیں۔
- اصل عربی کتاب میں اشعار بہت بڑی تعداد میں موجود ہیں جس کے باعث کتاب کی ضخامت میں تقریباً نصف کے برابر اضافہ ہو گیا ہے۔ اس ترجمہ میں ان اشعار کو کہیں بعینہٖ رکھا گیا ہے کہیں اُن کا انتخاب کر کے مختصر کر دیا گیا ہے اور کہیں غیر متعلق اور غیر ضروری اشعار کو حذف کر دیا گیا ہے۔
- ابواب قائم ہو جانے اور ذیلی سُرخیاں لگ جانے کے باعث کسی حوالے کا تلاش کرنا نہایت آسان ہو گیا ہے۔

اللہ تعالےٰ کے حضور دُعا ہے کہ وہ اس ترجمے کو قبولیت عطا فرمائیں اور اس سلسلے میں کئے جانے والے کام کو دین و دُنیا کے لئے فائدہ مند بنائیں۔

آمین!

○

باب ۱

# حضور سید المرسلین خاتم النبیین محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

## کا نسب نامہ حضرت آدم علیہ السلام تک

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَصَلَوَاتُہٗ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ ۝

"سب تعریفیں پروردگار کل عالم کے واسطے ہیں اور اس کی رحمتیں ہمارے سردار حضرت محمدؐ اور ان کی تمام آل پر ہوں۔"

### آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا شجرۂ نسب

ابن ہشام لکھتے ہیں کہ یہ کتاب حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت اور خصلت اور آداب و حالات پر مشتمل ہے اور آپؐ کا شجرۂ نسب یہ ہے :-

"محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب (عبدالمطلب کا نام شیبہ ہے) بن ہاشم (ہاشم کا اصل نام عمرو ہے) بن عبد مناف (عبد مناف کا اصل نام مغیرہ ہے) بن قصی بن کلاب بن مرہ بن کعب بن لوئی بن غالب بن فہر بن مالک بن نضر بن کنانہ بن خزیمہ بن مدرکہ (ان کا اصل نام عامر ہے) بن الیاس بن مضر بن نزار بن معد بن عدنان بن ادو بن مقوم بن ناحور بن تیرح بن یعرب بن یشجب بن نابت بن اسماعیل بن ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام بن تارح (جن کو آزر کہتے ہیں) بن ناحور بن ساروح بن راعو بن فالخ بن عیبر بن شالخ بن ارفخشد بن سام بن نوح بن لامک بن متوشلخ بن اخنوخ (یہی ادریس پیغمبر ہیں اور انہی کو پہلے نبوت ملی ہے اور انہی نے قلم سے لکھنا ایجاد کیا ہے) بن برد بن مہلیل بن قینن

بن یانش بن شیث بن آدم علیہ السلام "۔

ابن ہشام کہتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ نسب نامہ جو میں نے بیان کیا ہے مجھ کو زیاد بن عبد اللہ بکائی کے واسطے سے محمد بن اسحاق مطلبی سے پہنچا ہے۔ مگر اس میں حضرت ادریس وغیرہ کے متعلق جو باتیں میں نے اضافہ کی ہیں وہ نہیں تھیں۔

**حضرت اسمٰعیلؑ کا نسب**

ابن ہشام کہتے ہیں مجھ کو قتادہ بن دعامہ سے اس طرح روایت پہنچی ہے کہ انھوں نے حضرت اسمٰعیلؑ کا سلسلہ نسب اس طرح بیان کیا کہ اسمٰعیل بن ابراہیم خلیل اللہ بن تارح (جن کو آذر کہتے ہیں) بن ناحور بن اسرغ بن ارغو بن فالغ بن عابر بن شالخ بن ارفخشد بن سام بن نوح بن لامک بن متوشلخ بن اخنوخ بن یرد بن مہلائیل بن قاین بن انوش بن شیث بن آدم علیہ السلام۔

**ابن ہشام کا طریقہ تصنیف**

ابن ہشام کہتے ہیں اس کتاب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے آباؤ اجداد کا ذکرِ خیر حضرت اسمٰعیلؑ بن ابراہیمؑ سے شروع کرتا ہوں اور پھر حضرت اسمٰعیلؑ کی اولاد میں سے انہی لوگوں کا ذکر کروں گا جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سلسلہ نسب میں داخل ہیں باقی اولاد کا ذکر نہ کروں گا۔ اور ابن اسحاق نے جو اپنی کتاب میں بعض ایسی باتیں ذکر کی ہیں جن کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کچھ تعلق نہیں۔ نہ قرآن شریف میں ان کے بارے میں کچھ ذکر ہے میں ان کو بھی ذکر نہ کروں گا اور فضول اشعار کے ذکر کو بھی میں نے ترک کر دیا ہے کیونکہ میرا مقصود کتاب کے اختصار کے ساتھ سیرتِ نبویہ کو کامل اور پورے طور سے بیان کرنا ہے اور اس مقصود کے متعلق جو کچھ میں نے بیان کیا ہے وہ معتبر روایات کے ساتھ بیان کیا ہے۔

**حضرت اسماعیلؑ کی اولاد**

ابن ہشام کہتے ہیں حضرت اسماعیلؑ کے بارہ بیٹے تھے سب سے بڑا نابت (۱) قیدر (۲) اذبل (۳) منشا (۴) مسمع (۵) ماشی (۶) دما (۷) اذر (۸) طیما (۹) نطورا (۱۰) نبش (۱۱) قیدما (۱۲)۔ اور ان سب لڑکوں کی والدہ یعنی حضرت اسماعیل علیہ السلام کی بیوی مضاض بن عمرو جرہمی کی بیٹی تھیں۔

کہتے ہیں کہ مضاض اور جرہم دونوں قحطان کے فرزند تھے اور قحطان وہ شخص ہے جس کی اولاد سے تمام ملک یمن ہے اور تمام اہل یمن کے نسب اس پر مجتمع ہوتے ہیں اور قحطان کا نسب اس طرح ہے کہ

---

لہ عدنان کے بعد سے ان ناموں میں بہت اختلاف ہے کیونکہ بسبب غیر معروف الفاظ ہونے کے ان کا ضبط نہ ہو سکا اس لئے صاحب مواہب کا قول ہے کہ عدنان کے اوپر کے ناموں سے اعراض کرنا بہتر ہے کیونکہ ان کا صحیح پتہ نہیں ملتا اور عدنان سے نیچے کے سب نام مسلمہ ہیں۔ ۱۲

قحطان بن عابر بن شالخ بن ارفخشد بن شام بن نوح علیہ السلام ابن اسحاق کہتے ہیں کہ جرہم بن یقطن بن عیبر بن شالخ ہے اور قحطان بن عیبر بن شالخ ہے۔

ابن اسحاق کہتے ہیں لوگوں کا بیان ہے کہ حضرت اسمٰعیلؑ نے ایک سو سینتیس سال کی عمر میں انتقال فرمایا اور موضع الحجر میں اپنی والدہ حضرت ہاجرہ کی قبر کے پاس مدفون ہوئے۔

ابن ہشام کہتے ہیں کہ بعض اہلِ عرب ہاجرہ کو آجرہ بھی کہتے ہیں۔ ہا کو الف سے بدل کر اور اس کی بہت نظیریں ان کے کلام میں موجود ہیں۔

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات

حضرت اسمٰعیلؑ کی والدہ حضرت ہاجرہ اہلِ مصر سے تھیں اور اسی سبب سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اہلِ مصر کے ساتھ اچھا سلوک کرنے کی تاکید فرمائی ہے اور فرمایا ہے کہ میرے ان سے دونوں تعلق ہیں نسبی بھی اور سسرالی بھی۔ نسبی تعلق تو یہ کہ حضرت اسمٰعیل کی والدہ حضرت ہاجرہ اہل مصر سے تھیں اور سسرالی یہ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت اُم المومنین ماریہ قبطیہ سے شادی فرمائی تھی جن کو مقوقس شاہِ مصر نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بھیجا تھا اور یہ حضورؐ کے صاحبزادے کی والدہ تھیں۔ ابن لہیعہ کا قول ہے کہ حضرت ہاجرہ حضرت اسمٰعیل کی والدہ جو ام العرب یعنے کل عرب کی ماں ہیں۔ مصر کے ایک گاؤں کی رہنے والی تھیں جو قصبہ فرما[1] کے آگے واقع تھا۔

ابن اسحاق سند کے ساتھ روایت کرتے ہیں کہ حضورؐ نے اپنے اصحاب سے فرمایا جب تم ملک مصر فتح کرو تو وہاں کے لوگوں کے ساتھ نیکی اور بھلائی کرنا۔ کیونکہ وہ لوگ ہمارے ذی رحم ہیں۔ ابن اسحاق کہتے ہیں میں نے محمد بن مسلم سے جس نے یہ حدیث مجھ سے بیان کی تھی دریافت کیا کہ اہلِ مصر کو ذی رحم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کس رشتہ سے فرمایا؟ محمد بن مسلم نے کہا اس رشتہ سے کہ حضرت ہاجرہ حضرت اسمٰعیلؑ کی والدہ اہلِ مصر سے تھیں اور کل عرب حضرت اسمٰعیل علیہ السلام اور قحطان ہی کی اولاد سے ہیں۔ اور بعض اہلِ یمن کا یہ قول ہے کہ قحطان بھی حضرت اسمٰعیلؑ ہی کی اولاد سے تھا۔ چنانچہ اس صورت میں حضرت اسمٰعیلؑ تمام اہلِ عرب کے باپ اور جدِ اعلیٰ ہیں۔

ابن اسحاق کہتے ہیں عاد بن عوض بن ارم بن سام بن نوح علیہ السلام ہے اور ثمود اور جدیس دونوں جابر بن ارم بن سام بن نوحؑ کے بیٹے ہیں۔ اور طسم اور عملاق اور امیم تینوں لاوذ بن سام بن

---

[1] پورٹ سعید سے کچھ فاصلے پر ایک قدیم بستی ہے۔ (مرتب)

نوح کے بیٹے ہیں اور ان کی اولاد عرب ہیں۔ پھر ثابت بن اسماعیل کا یشجب بیٹا ہوا اور یشجب کا یعرب اور یعرب کا تیرح اور تیرح کا ناحور اور ناحور کا مقوم اور مقوم کا اُدد اور اُدد کا بیٹا عدنان ہوا۔

ابن ہشام کہتے ہیں کہ بعض لوگوں کا قول ہے کہ عدنان بن اُد ہے۔

## عدنان کی اولاد

ابن اسحاق کہتے ہیں چنانچہ عدنان کے وقت سے اسماعیل کی اولاد کے قبائل مختلف جگہوں میں پھیلے اور منتشر ہوئے۔ پھر عدنان کے دو فرزند پیدا ہوئے ایک معد بن عدنان اور دوسرا بیٹا عک بن عدنان۔

**عک بن عدنان** عک ملک یمن کو چلا گیا، کیونکہ اس نے یہاں کے قبیلہ بنی اشعر میں شادی کی تھی اسی سبب سے عک کا طرز و طریقہ اور زبان بنی اشعر سے خلط ملط ہو گئی اور بنی اشعر، اشعر بن بنت بن ادد بن زید بن ہمسع بن عمرو بن عریب بن یشجب بن زید بن کہلان بن سبا بن یشجب بن یعرب بن قحطان کی اولاد سے ہیں اور بعض کہتے ہیں اشعر بن بنت بن اُدد ہے۔ اور بعض کہتے ہیں اشعر بن مالک (جس کا نام مذحج ہے) بن ادد بن زید بن ہمسع ہے اور بعض کے نزدیک اشعر بن سبا بن یشجب ہے۔

ابن ہشام کہتے ہیں مجھ کو ابو محرز خلف الاحمر اور ابو عبیدہ نے عباس بن مرداس کے اشعار سنائے اور یہ عباس بنی سلیم بن منصور بن عکرمہ بن خصفہ بن قیس بن عیلان بن مضر بن نزار بن معد بن عدنان میں سے تھا اور ان اشعار میں اس نے عک کے ساتھ فخر ظاہر کیا ہے اور چنانچہ اس کے قصیدہ کا ایک شعر یہ ہے ؎

وَعكُّ بنُ عدنانَ الّذِينَ تَلعَّبُوا
بِغسّانَ حتّی طُرِّدُوا کُلَّ مُطرَّدِ

(ترجمہ) اور عک عدنان کے ایسے بیٹے ہیں جنھوں نے چشمہ غسان پر اپنے مخالفوں کے ساتھ ایک معرکہ کی جنگ کی اور ان کو بھگا دیا۔

**لفظ غسان کی تشریح** غسان پانی کا ایک چشمہ ہے جو ملک یمن میں مقام سد مارب پر واقع ہے۔ یہ چشمہ مازن بن اسد بن غوث کی اولاد کا چشمہ تھا۔ اس سلئے اس کا نام

لفظ غوث کی مشابہت سے غسان رکھ دیا۔ اور بعض کہتے ہیں کہ غسان قصبہ الجحفہ کے قریب موضع مشلل میں ایک پانی کا چشمہ ہے اور اس کا نام مازن بن اسد بن غوث بن بنت بن مالک بن زید بن کہلان بن سبا بن یشجب بن یعرب بن قحطان کی اولاد نے غسان رکھا تھا۔

حسان بن ثابت انصاری نے یہ شعر کہا ہے اور انصار بنی اوس اور بنی خزرج میں سے ہیں اور اوس اور خزرج دونوں حارثہ بن ثعلبہ بن عمرو بن عامر بن حارثہ بن امرئ القیس بن ثعلبہ بن مازن بن اسد بن غوث کے بیٹے تھے۔ جیسا کہ اس شعر میں حسان نے اشارہ کیا ہے ؎

أَمَّا سَأَلْتَ فَإِنَّا مَعْشَرٌ نُجُبٌ ۔۔۔ اَلْأَسْدُ نِسْبَتُنَا وَالْمَاءُ غَسَّانُ

(یعنی اگر تو ہمارے خاندان کی نسبت سوال کرے تو ہم شریف لوگ ہیں ہمارا سلسلہ خاندان اسد پر منتہی ہوتا ہے جن کا چشمہ غسان ہے)

یہ شعر حسان کے ایک قصیدہ میں ہے۔ عک کی بعض اولاد جو یمن اور خراسان میں ہے اُن کا بیان ہے کہ عک بن عدنان بن عبداللہ بن اسد بن غوث ہے۔ اور بعض کہتے ہیں عدنان بن دیث بن عبداللہ بن اسد بن غوث ہے۔ یہ تو عک اور اُن کی اولاد کا بیان ہوا۔ اب عدنان کے دوسرے بیٹے معد کا بیان اس طرح ہے۔

**معد بن عدنان**

ابن اسحاق کہتے ہیں معد بن عدنان کے چار بیٹے ہوئے۔ نزار، قضاعہ اور اسی کو بکر بھی کہتے ہیں اور اسی کے ساتھ معد کی کنیت ابوبکر تھی۔ قنص۔ ایاد۔

قضاعہ حمیر بن سبا یمنی کی طرف منسوب ہونے سے یمنی بن گیا اور سبا کا نام عبد شمس تھا۔ یا اس کو اس سبب سے کہنے لگے کہ اس نے سب سے پہلے عرب میں ابن یعرب بن یشجب بن قحطان کو گرفتار کیا تھا۔ ابن ہشام کہتے ہیں اہل یمن اور بنی قضاعہ کہتے ہیں کہ قضاعہ بن مالک بن حمیر ہے۔ جیسا کہ عمرو بن مرہ جہنی کے اس شعر سے معلوم ہوتا ہے۔ اور جہینہ بن زید بن لیث بن سود بن اسلم بن الحاف بن قضاعہ ہے۔ ؎

نَحْنُ بَنُو الشَّيْخِ الْهِجَانِ الْأَزْهَرِ ۔۔۔ قُضَاعَةَ بْنِ مَالِكِ بْنِ حِمْيَرِ

اَلنَّسَبُ الْمَعْرُوفُ غَيْرُ مُنْكَرِ ۔۔۔ فِي الْحَجَرِ الْمَنْقُوشِ تَحْتَ الْمِنْبَرِ

(ترجمہ) ہم شریف روشن خاندان شیخ قضاعہ بن مالک بن حمیر کی اولاد ہیں۔ یہ خاندان مشہور و معروف ہے جس کا نام آسمان کے نیچے نقش فی الحجر کی طرح پائدار ہے"

ابن اسحاق کہتے ہیں قنص بن معد کی اکثر اولاد ہلاک و برباد ہوگئی۔ جیسا کہ معد کے نسب سے واقف

لوگوں کا بیان ہے۔ اور قنص بن معد ہی کی اولاد میں سے نعمان بن منذر بادشاہ شہر حیرہ تھا۔

ابن اسحاق کہتے ہیں انصار کے ایک شیخ سے روایت ہے جو بنی زریق کے قبیلہ سے تھے کہ جب حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے سامنے آپ کے عہد خلافت میں نعمان بن منذر کی تلوار پیش کی گئی تو آپ نے جبیر بن مطعم بن عدی بن نوفل بن عبد مناف بن قصی کو جو قریش اور تمام عرب کے انساب سے خوب واقف تھا بلایا اور جبیر کا بیان ہے کہ میں نے یہ علم نسب حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے جو اس علم میں بڑے ماہر تھے حاصل کیا ہے۔ سلام سخون کے بعد حضرت عمرؓ نے جبیر سے فرمایا کہ اے جبیر! نعمان بن منذر کس خاندان سے تھا؟ جبیر نے عرض کیا قنص بن معد کی اولاد سے تھا۔ ابن اسحاق کہتے ہیں کہ باقی تمام عرب یہی کہتے ہیں کہ نعمان بن منذر لخم کی اولاد سے تھا اور لخم ربیعہ بن نصر کی اولاد سے تھا۔ خدا ہی خوب جانتا ہے کہ کون سی روایت صحیح ہے۔

## لخم بن عدی

ابن ہشام کہتے ہیں لخم کا سلسلۂ نسب یہ ہے :-
لخم بن عدی بن حرث بن مرہ بن ادد بن زید بن ہمسیع بن عمرو بن عریب بن یشجب بن زید بن کہلان بن سبا۔ اور بعض کہتے ہیں لخم بن عدی بن عمرو بن سبا ہے اور بعض کہتے ہیں ربیعہ بن نصر بن ابی حارثہ بن عمرو بن عامر ہے جو عمرو بن عامر کے یمن سے جانے کے بعد یمن ہی میں رہ گیا تھا۔

باب ۲

# عَمرو بن عامر کا یمن سے نکلنا
# اور
# سَدِ مآرب کا قِصّہ

**یمن سے ہجرت** عمرو بن عامر کے یمن سے ہجرت کرنے کا یہ باعث ہوا کہ جس علاقہ میں یہ رہتے تھے وہاں پانی کا ایک عظیم الشان بند تھا جس کو سدِ مآرب کہتے تھے (یعنی حاجتوں کی دیوار) اس بند کے سبب سے بہت سا پانی جمع ہو جاتا تھا اور لوگ اپنی ضروریات کے وقت اُس کو کام میں لاتے تھے اور کھیتوں اور باغوں میں آبپاشی کیا کرتے تھے۔

ایک روز کا ذکر ہے کہ عمرو بن عامر نے اس بند کی دیوار میں ایک چوہے کو سوراخ کرتے دیکھا۔ وہ سمجھ گیا کہ اس بند کو بقا نہیں ہے ضرور ایک نہ ایک وقت یہ بند ٹوٹ کر ہم سب کے جان و مال کو برباد کرے گا۔ اس سلئے یہاں سے کسی اور ملک میں چلے جانا بہتر ہے۔ پھر خیال آیا کہ میری قوم مجھ کو جانے نہ دے گی اور مزاحمت کرے گی۔ اس واسطے یہ بہانہ نکالا کہ اپنے سب سے چھوٹے بیٹے کو بلا کر سکھا دیا کہ جب میں تجھ پر خفا ہوں اور تیرے طمانچہ ماروں تو بھی میرے تھپڑ مارنا۔ بیٹے نے ایسا ہی کیا۔ اس وقت عمرو بن عامر نے شور مچایا کہ اب میں اس جگہ نہیں رہتا جہاں مجھ کو ایسی ذلت پیش آئی کہ سب سے چھوٹے بیٹے نے میرے طمانچہ مارا۔

پھر اپنے تمام مال و اسباب کو فروخت کرنا شروع کیا۔ یمن کے لوگوں نے آپس میں کہا کہ عمرو بن عامر کے غصّہ کو غنیمت سمجھو اور سستے داموں پر ان کا مال خرید لو۔ چنانچہ انھوں نے سارا مال و اسباب اُن کا خرید لیا۔ اور عمرو بن عامر اپنی تمام آل اولاد کو لے کر یمن سے چل کھڑے ہوئے۔ ازد کا قبیلہ بھی اُن کے ساتھ ہو لیا اور انھوں نے کہا کہ ہم عمرو بن عامر کا ساتھ نہ چھوڑیں گے اور وہ بھی اپنے مال و اسباب کو فروخت کر کے ان کے ساتھ روانہ ہوئے۔ یہاں تک کہ یہ لوگ چلتے چلتے عک بن عدنان کے شہروں

میں پہنچے۔ انہوں نے ان سے جنگ کی اور خوب مڈبھیڑ ہونے کے بعد وہاں سے بھی یہ لوگ روانہ ہو گئے اور مختلف شہروں میں متفرق ہو گئے۔ چنانچہ جفنہ بن عمرو بن عامر کی اولاد تو ملک شام میں اُتر پڑی اور اوس و خزرج مدینہ میں رہ پڑے اور خزاعہ مقام مرتئن اور قبیلہ ازد امراۃ مقام سراۃ میں اور ازد عمان شہر عمان میں جا بسے۔

## سدِ مآرب کی تباہی

اللہ تعالیٰ نے عمرو بن عامر کے یمن سے نکلنے کے بعد اُس سد یعنی بند پر پانی کا سیلاب بھیجا جس نے اُس بند کو ہلاک کیا جس کی نسبت قرآن شریف میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے :-

لَقَدْ کَانَ لِسَبَاٍ فِیْ مَسْکَنِهِمْ اٰیَةٌ جَنَّتٰنِ عَنْ یَّمِیْنٍ وَّ شِمَالٍ کُلُوْا مِنْ رِّزْقِ رَبِّکُمْ وَاشْکُرُوْا لَهٗ بَلْدَةٌ طَیِّبَةٌ وَّ رَبٌّ غَفُوْرٌ فَاَعْرَضُوْا فَاَرْسَلْنَا عَلَیْهِمْ سَیْلَ الْعَرِمِ۔

(ترجمہ) "بے شک قوم سبا کے واسطے اُن کے مسکن میں ایک بڑی نشانی قدرتِ خدا کی تھی دو باغ تھے دائیں اور بائیں (اس قوم سے رسول کی معرفت کہا گیا) کہ اپنے رب کے رزق کو کھاؤ اور اس کا شکر کرو عمدہ شہر ہے اور بخشنے والا پروردگار ہے۔ پس اُن لوگوں نے پروردگار کے شکر سے منہ پھیرا اور اعراض کیا تب ہم نے اُن پر عرم کی سیل کو بھیجا۔ عرم اس بند کا نام ہے۔ پس پانی کی سیل نے اُس بند کو توڑ ڈالا۔"

### ربیعہ بن نصر اور اُس کا خواب

ابن اسحاق کہتے ہیں ربیعہ بن نصر یمن کا بادشاہ تھا۔ ایک دفعہ اُس نے ایک ہولناک خواب دیکھا جس کے دیکھنے سے اس کو ازحد پریشانی اور خوف وہراس پیدا ہُوا اور اُس نے اپنی سلطنت کے تمام کاہنوں اور ساحروں اور نجومیوں اور عائفوں (یہ وہ لوگ ہیں جو ہاتھوں کی لکیریں دیکھ کر حال بتلاتے ہیں) کو بُلا کر کہا کہ میں نے ایک پریشان خواب دیکھا ہے تم لوگ اُس کی تعبیر بیان کرو۔ ان سب لوگوں نے عرض کیا کہ آپ خواب بیان کیجئے ہم اُس کی تعبیر بتائیں گے۔ بادشاہ نے کہا کہ میں خواب نہیں بیان کروں گا۔ ہر شخص تعبیر کا دعویٰ کرتا ہے اس کو خواب بھی خود بیان کرنی چاہیئے اور میرا اطمینان اس شخص کی تعبیر سے ہوگا جو خواب کا مضمون بھی ادا کر دے گا۔ اس وقت ایک شخص نے کہا اے بادشاہ! اگر آپ کا یہی ارادہ ہے تو سطیح وشق (دو شخصوں کے نام ہیں) کو بُلانا چاہیئے کہ ان دونوں سے بڑھ کر دھرا

کوئی آدمی اس زمانے میں موجود نہیں وہ آپ کا خواب و تعبیر دونوں بتلا سکیں گے۔

**سطیح اور شق کے شجرۂ نسب** سطیح کا دوسرا نام ربیع بن ربیعہ بن مسعود بن مازن بن ذئب بن عدی بن مازن بن غسان ہے۔ اور شق صعب بن یشکر بن رہم بن افرک بن قیس بن عبقر بن انمار بن نزار ہے اور انمار کی کنیت ابو بجیلہ و خشعم ہے۔ ابن قسام کہتا ہے کہ اہل یمن کے قول کے مطابق انمار بن اراش بن بجیان بن عمرو بن الغوث بن ثابت بن مالک بن زید بن کہلان بن سبا ہے اور کہتے ہیں کہ اراش بن عمرو بن لحیان بن الغوث ہے۔

**سطیح کی تعبیر** غرض کہ بادشاہ نے دونوں کو بلا بھیجا۔ مگر سطیح شق سے پہلے حاضر ہوا۔ بادشاہ نے سطیح سے کہا کہ میں نے ایک خوفناک خواب دیکھا ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ تم اس خواب کو معہ اس کی تاویل کے بیان کرو کہ اس کام کے لائق تم ہی بیان کئے جاتے ہو۔ اس نے کہا اے بادشاہ! آپ نے ایک آگ دیکھی ہے جو تاریکی سے نکل کر زمین میں پھیل گئی ہے اور ہر حیوان کو کھا گئی ہے۔ بادشاہ نے کہا اے سطیح واقعی تو نے سچ کہا ہے یہی میرا خواب ہے اب اس کی تعبیر و تاویل بیان کرو۔ کہا کہ آپ کی سلطنت پر اہل حبش حملہ کریں گے اور ابین سے لے کر جرش تک فتح کر لیں گے۔ بادشاہ نے کہا یہ تو بڑی دردناک بات ہے۔ بھلا یہ تو بتاؤ کہ یہ واقعہ میرے زمانہ میں ہوگا یا میرے بعد۔ کہا آپ کے ساٹھ یا ستر سال بعد۔ کہا کہ اہل حبش کی بادشاہی ہمیشہ رہے گی یا منقطع ہو جائیگی؟ کہا کہ ستر اور کچھ سال کے درمیان منقطع ہو جائیگی بعض ان میں قتل کئے جائیں گے اور بعض بھاگ جائیں گے۔ پوچھا کہ ان کو کون قتل کرے گا؟ اور کون نکالے گا؟ کہا کہ قوم ارم جو عدن سے نکلے گی ان کو یمن سے نکال دے گی اور ان میں سے کوئی فرد یمن میں نہیں چھوڑے گی۔ پوچھا کہ کیا اس قوم ارم کی بادشاہی ہمیشہ رہے گی یا منقطع ہو جائے گی۔ کہا کہ وہ بھی جاتی رہے گی۔ پوچھا ان کو کون نکالے گا؟

کہا کہ ایک پاک نبی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، جس کو اللہ کی طرف سے وحی ہوتی ہوگی۔ پوچھا وہ نبی کس قبیلہ سے ہوگا؟ کہا کہ غالب بن فہر بن مالک بن نضر کی اولاد سے ہوگا۔ پھر یہ سلطنت اس کی قوم میں قیامت تک رہے گی۔ پوچھا کہ زمانہ کا خاتمہ بھی ہوگا۔ کہا ہاں اس وقت اول و آخر سب جمع ہوں گے اور نیکوکاروں کو نیک بدلہ ملے گا اور بدکاروں کو برا۔ پوچھا کہ کیا جو کچھ تو نے مجھ کو بتلایا ہے سب سچ ہے؟ کہا خالق لیل و نہار کی قسم ہے کہ جو کچھ میں نے بتلایا ہے بالکل صحیح و درست ہے۔

---

**شق کی تعبیر**

اس کے بعد دوسرا منجم شق حاضر ہوا۔ بادشاہ نے اس سے بھی ویسا ہی سوال کیا جیسا کہ سطیح سے کیا تھا اور یہ نہ بتلایا کہ میں پہلے اس معاملہ کو سطیح کے سامنے پیش کر چکا ہوں تاکہ معلوم کرلے کہ آیا وہ دونوں اتفاق کرتے ہیں یا اختلاف۔ شق نے کہا۔ اے بادشاہ! آپ نے ایک آگ دیکھی ہے جو تاریکی سے نکلی ہے اور ہر ایک سرسبز و خشک میدان میں لگی ہے اور ہر ذی حیات کو کھا گئی ہے۔

بادشاہ نے کہا۔ بے شک اے شق یہی بات ہے۔ اب بتلاؤ کہ اس کا نتیجہ کیا ہے؟ کہا کہ بخدا! آپ کی زمین پر حبشیوں کا غلبہ ہوگا اور یا مین سے لے کر نجران تک قابض ہو جائیں گے۔ بادشاہ نے کہا کہ یہ تو بڑی ناامید کرنے والی اور خوفناک خبر ہے۔ بھلا یہ تو بتلاؤ کہ یہ واقعہ میرے زمانہ اور میری زندگی میں ہوگا یا میرے بعد۔ کہا کہ آپ کے بعد۔ پھر اہلِ حبش پر ایک اور عظیم الشان قوم اٹھے گی۔ پوچھا وہ کون ہوں گے؟ کہا کہ قوم ارم آ کر اُن کو ہلاک کرے گی۔ پوچھا کیا ان کی سلطنت ہمیشہ رہے گی یا منقطع ہو جائے گی۔ کہا کہ اُن کی سلطنت ایک رسولِ خدا کے آنے سے منقطع ہو جائے گی۔ جس کی قوم کے قبضہ میں یہ ملک ابدالآباد تک رہے گا اور قیامت تک یہی قوم اس پر مسلط رہیگی۔ پوچھا کہ قیامت کا دن کیا ہوگا؟ کہا کہ قیامت کا روز وہ ہے جس میں اوّلین و آخرین کے مقدمات فیصل ہوں گے اور ہر نیک و بد اپنے کیفرِ کردار کو پہنچے گا۔ پوچھا کہ جو کچھ تو نے کہا ہے آیا واقعی درست و حق ہے۔ کہا کہ خالقِ ارض و سما کی قسم! یہ واقعات بے کم و کاست برحق ہیں۔

اس تعبیر کے سننے سے ربیعہ بن نصر بادشاہِ یمن کے دل میں ایک گہرا اثر ہوا اور اُس نے اپنی اولاد و اہلِ بیت کو ضروری ساز و سامان دے کر عراق کی طرف بھیج دیا اور سابور بن خرازاذ اس وقت کے بادشاہ فارس کو ان کے واسطے لکھ بھیجا۔ اس نے ان کو علاقہ حیرۃ میں سکونت و رہائش کی اجازت دیدی۔ غرضیکہ نعمان بن منذر، ربیعۃ بن نصر کی بقیہ اولاد میں سے ہے۔ اس لئے یمن کے انساب میں داخل ہے اور یہ اپنے وقت میں یمن کا بادشاہ تھا۔

## باب ۳

# ابی کرب تبان اسعد کی یمن پر حکومت

ابن اسحاق کہتے ہیں کہ جب ربیعہ بن نصر حاکم یمن ہلاک ہوگیا تو تمام یمن حسان بن تبان اسعد ابی کرب کے قبضہ میں آگیا۔ یہ تبان اسعد وہ ہے جس کو تبع آخر کہتے ہیں۔ اور تبع آخر بن کلیکرب بن زید ہے۔ اور زید کو تبع اوّل کہتے ہیں اور یہ تبع اول بن عمرو ذی الاذعار بن ابرھہ ذی المنار بن الریش ہے۔ اس کو رائش بھی کہتے ہیں اور ابن اسحاق کے قول کے موافق یہ ابن عدی بن صیفی بن با الاصغر بن کعب کہف الظلم بن زید بن سہل بن عمرو بن قیس ابن معاویہ بن جشم بن عبد شمس بن وائل بن الغوث بن قطن بن عریب بن زہیر بن افس بن الھمیسع بن العرنجج بن سبا الاکبر بن یعرب بن یشجب بن قحطان ہے۔

ابن ہشام کے قول کے مطابق یشجب بن یعرب بن قحطان۔

ابن اسحاق کہتے ہیں کہ تبان اسعد ابو کرب وہ ہے جو مدینہ میں آیا تھا اور دو یہودی علماء کو اپنے ساتھ یمن میں لے گیا تھا اور خانہ کعبہ کی تعمیر کی تھی اور اس پر کپڑا چڑھایا تھا اور ربیعہ بن نصر سے پہلے یمن کا حاکم رہ چکا تھا اور یہ وہی ہے جس کے حق میں کسی شاعر نے کہا ہوا ہے ؎

لَیْتَ حَظِّی مِنْ اَبِی کَرِبٍ ۔۔۔ اَنْ یَسُدَّ خَیْرُہٗ خَبَلَہٗ

شاعر کہتا ہے کہ کاش کہ میں خوش قسمت ہوتا تو ابی کرب کا زمانہ پاتا تاکہ اس کی خیرات و امداد میرے فقر و فاقہ کو روک دیتے۔

یعنی ان اشعار سے تبانِ اسعد ابی کرب کا فیاض ہونا ثابت ہوتا ہے۔

**اہل یثرب پر تبع کا حملہ**

ابن اسحاق کہتے ہیں کہ اس نے یمن سے مدینہ تک ایک سڑک بنوائی تھی جس پر آیا جایا کرتا تھا۔ ایک دفعہ مدینہ میں اپنا لڑکا چھوڑ گیا اور وہ کسی دھوکہ سے قتل کیا گیا۔ پس تبع آخر (یعنی تبانِ اسعد ابو کرب) نے مدینہ اور اہلِ مدینہ کی بیخ کنی کا ارادہ کیا۔ اس پر مدینہ کے ایک قبیلہ انصار نے جن کا رئیس و افسر عمرو بن طلہ تھا اس کا مقابلہ کیا۔

